بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

نَحْمَدُہٗ وَ نُصَلِّیْ عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیْمِ وَعَلٰی عَبْدِہِ الْمَسِیْحِ الْمَوْعُوْدِ

خدا کے فضل اور رحم کے ساتھ۔ ھوالناصر

# پیش لفظ

سیدنا حضرت امیرالمؤمنین خلیفۃ المسیح الخامس ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز نے 2004ء کے سالانہ اجتماع کے موقع پر مجلس انصار اللہ برطانیہ کو حضرت خلیفۃ المسیح الثالث رحمہ اللہ تعالیٰ کے ارشاد کی روشنی میں تعلیم القرآن سے متعلق ان کی ذمہ داریوں کی طرف توجہ دلائی۔ حضور انور ایدہ اللہ تعالیٰ کے اس ارشاد کے مطابق مجلس کی طرف سے ترجمۃ القرآن کلاسوں کا اجراء کیا گیا تو لفظی ترجمہ والے قرآن شریف کی ضرورت محسوس ہوئی۔ حضور اقدس ایدہ اللہ تعالیٰ کی منظوری سے اردو لفظی ترجمہ کے کام کو شروع کیا گیا اور اللہ تعالیٰ کے فضل سے پہلا پارہ 2007ء میں شائع ہوا اور جلد ہی دوسرا اور تیسرا پارہ بھی شائع ہو گیا۔ اس دوران احباب کی طرف سے انگریزی لفظی ترجمہ کا مطالبہ ہوا، چنانچہ فوری طور پر انگریزی لفظی ترجمہ پر ترجیحی بنیادوں پر کام شروع کیا گیا اور اللہ تعالیٰ کے فضل سے 2018ء میں تیس پارے مکمل ہوئے۔ فالحمدللہ علی ذالک

اب دوبارہ 2018ء میں حضورِ اقدس ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز کے ارشاد کے مطابق ازسرنو اردو لفظی ترجمہ کا کام شروع کیا گیا ہے۔ اس اشاعت میں حضرت خلیفۃ المسیح الرابع رحمہ اللہ کا بیان فرمودہ بامحاورہ ترجمہ بھی شامل ہے۔

اس کارِخیر میں مکرم چوہدری عطاء الرحمٰن صاحب ربوہ مقیم امریکہ، مکرم وسیم احمد چیمہ صاحب مربی سلسلہ، مکرم انتصار احمد صاحب مربی سلسلہ، مکرم محمد اسحاق ناصر صاحب ایڈیشنل قائد اشاعت اور مکرم حافظ مسعود اقبال صاحب نے خدمت کی توفیق پائی ہے۔

قبل ازیں تیرہ پارہ جات شائع ہو چکے ہیں اور اب الحمدللہ چودہواں پارہ بھی تیار ہے اور پیش خدمت ہے۔انشاء اللہ تعالیٰ جلد مزید پارے احباب کی خدمت میں پیش کئے جائیں گے۔

خاکسار مکرم مولانا منیر الدین شمس صاحب ایڈیشنل وکیل التصنیف یو کے کا ممنون ہے جنہوں نے باوجود اپنی مصروفیات کے وقت دیا اور بیش قیمت ہدایات دیں اور راہنمائی فرمائی۔اللہ تعالیٰ ان سب کی خدمات کو قبول فرمائے اور اجرِ عظیم سے نوازے۔اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ اس کوشش کو دین اسلام اور کلام اللہ کو سمجھنے اور اس پر عمل کرنے کا موجب بنا دے اور مجلس انصار اللہ برطانیہ کی اس حقیر خدمت کو شرفِ قبولیت سے نوازے۔آمین

خاکسار

چوہدری اعجاز الرحمٰن

صدر مجلس انصار اللہ برطانیہ

اکتوبر 2021ء

| رُبَمَا | يَوَدُّ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | لَوْ | كَانُوْا | مُسْلِمِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بسااوقات | وہ چاہتا ہے | وہ لوگ | انہوں نے کفر کیا | کاش | وہ تھے | مسلمان (جمع) |

رُبَمَا يَوَدُّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَوْ كَانُوْا مُسْلِمِيْنَ ③

بسااوقات وہ لوگ جنہوں نے کفر کیا چاہیں گے کہ کاش وہ مسلمان ہوتے۔

| ذَرْهُمْ | يَاْكُلُوْا | وَ | يَتَمَتَّعُوْا | وَ | يُلْهِهِمُ | الْاَمَلُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تُو اُنہیں چھوڑ دے | وہ کھاتے ہیں | اور | وہ فائدہ اٹھاتے ہیں | اور | وہ اُنہیں غافل کرتا ہے | امید |

ذَرْهُمْ يَاْكُلُوْا وَ يَتَمَتَّعُوْا وَ يُلْهِهِمُ الْاَمَلُ

انہیں (اپنے حال پر) چھوڑ دے۔ وہ کھائیں، پئیں اور عارضی فائدہ اٹھائیں اور امید اُنہیں غافل کئے رکھے۔

| فَسَوْفَ | يَعْلَمُوْنَ | وَ | مَآ | اَهْلَكْنَا | مِنْ | قَرْيَةٍ | اِلَّا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس عنقریب | وہ جان لیں گے | اور | نہیں | ہم نے ہلاک کیا | سے | بستی | مگر، سوائے |

فَسَوْفَ يَعْلَمُوْنَ ④ وَمَآ اَهْلَكْنَا مِنْ قَرْيَةٍ اِلَّا

پس وہ عنقریب جان لیں گے۔ اور ہم نے کسی بستی کو ہلاک نہیں کیا مگر

| وَ | لَهَا | كِتَابٌ | مَّعْلُوْمٌ | مَا | تَسْبِقُ | مِنْ | اُمَّةٍ | اَجَلَهَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اس کے لئے | کتاب، وقت | معلوم | نہیں | وہ آگے بڑھتی ہے | سے | اُمّت | اُس کا مقررہ وقت |

وَلَهَا كِتَابٌ مَّعْلُوْمٌ ⑤ مَا تَسْبِقُ مِنْ اُمَّةٍ اَجَلَهَا

اس کے لئے ایک معلوم کتاب (بطور تنبیہ) تھی۔ کوئی اُمّت اپنے مقررہ وقت سے آگے نہیں بڑھ سکتی

| وَ | مَا | يَسْتَاْخِرُوْنَ | وَ | قَالُوْا | يٰٓاَيُّهَا | الَّذِيْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں/ جو | وہ پیچھے رہتے ہیں | اور | انہوں نے کہا | اے | وہ جو |

وَمَا يَسْتَاْخِرُوْنَ ⑥ وَقَالُوْا يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْ

اور نہ وہ پیچھے ہٹ سکتے ہیں۔ اور انہوں نے کہا اے وہ شخص

| نُزِّلَ | عَلَيْهِ | الذِّكْرُ | اِنَّكَ | لَمَجْنُوْنٌ |
|---|---|---|---|---|
| وہ اتارا گیا | اس پر | ذکر | یقیناً تو | ضرور مجنون |

نُزِّلَ عَلَيْهِ الذِّكْرُ اِنَّكَ لَمَجْنُوْنٌ ⑦

جس پر ذکر اُتارا گیا ہے! یقیناً تو مجنون ہے۔

| لَوْمَا | تَاْتِيْنَا | بِالْمَلٰٓئِكَةِ | اِنْ | كُنْتَ | مِنَ | الصّٰدِقِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| کیوں نہیں | تُو ہمارے پاس آتا | فرشتوں کے ساتھ | اگر | تُو تھا | سے | سچ بولنے والے |

لَوْ مَا تَاْتِيْنَا بِالْمَلٰٓئِكَةِ اِنْ كُنْتَ مِنَ الصّٰدِقِيْنَ ⑧

تُو ہمارے پاس فرشتے لئے ہوئے کیوں نہیں آتا اگر تو سچوں میں سے ہے۔

| مَا | نُنَزِّلُ | الْمَلٰٓئِكَةَ | اِلَّا | بِالْحَقِّ | وَ | مَا | كَانُوْٓا | اِذًا | مُّنْظَرِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | ہم اتارتے ہیں | فرشتے | مگر | حق کے ساتھ | اور | نہیں | وہ تھے | تب | مہلت دیئے جانے والے |

مَا نُنَزِّلُ الْمَلٰٓئِكَةَ اِلَّا بِالْحَقِّ وَمَا كَانُوْٓا اِذًا مُّنْظَرِيْنَ ⑨

ہم فرشتے نہیں اتارا کرتے مگر حق کے ساتھ اور اس وقت وہ مہلت نہیں دیئے جاتے۔

| اِنَّا | نَحْنُ | نَزَّلْنَا | الذِّكْرَ | وَ | اِنَّا | لَهٗ | لَحٰفِظُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً ہم | ہم | ہم نے اُتارا | ذکر، نصیحت | اور | یقیناً ہم | اس کے لئے | ضرور حفاظت کرنے والے |

اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّكْرَ وَاِنَّا لَهٗ لَحٰفِظُوْنَ ⑩

یقیناً ہم نے ہی یہ ذکر اُتارا ہے اور یقیناً ہم ہی اس کی حفاظت کرنے والے ہیں۔

| وَ | لَقَدْ | اَرْسَلْنَا | مِنْ | قَبْلِكَ | فِيْ | شِيَعِ | الْاَوَّلِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | یقیناً | ہم نے بھیجے | سے | تجھ سے پہلے | میں | گروہ (جمع) | پہلے |

وَلَقَدْ اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ فِيْ شِيَعِ الْاَوَّلِيْنَ ⑪

اور ہم نے تجھ سے قبل بھی پہلے گروہوں میں (رسول) بھیجے تھے۔

| وَ | مَا | يَاْتِيْهِمْ | مِّنْ | رَّسُوْلٍ | اِلَّا | كَانُوْا | بِهٖ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | وہ ان کے پاس آتا ہے | سے | رسول | مگر | وہ تھے | اس کے ساتھ |

وَمَا يَاْتِيْهِمْ مِّنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا كَانُوْا بِهٖ

اور کوئی رسول ان کے پاس نہیں آتا تھا مگر وہ اس سے

| يَسْتَهْزِءُوْنَ | كَذٰلِكَ | نَسْلُكُهٗ | فِيْ | قُلُوْبِ | الْمُجْرِمِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ تمسخر کرتے ہیں | اسی طرح | ہم اس کو داخل کرتے ہیں | میں | دل (جمع) | جرم کرنے والے |

يَسْتَهْزِءُوْنَ ⑫ كَذٰلِكَ نَسْلُكُهٗ فِيْ قُلُوْبِ الْمُجْرِمِيْنَ ⑬

تمسخر کیا کرتے تھے۔ اسی طرح ہم مجرموں کے دلوں میں اس (بے باکی) کو داخل کرتے ہیں۔

| لَا | يُؤْمِنُوْنَ | بِهٖ | وَ | قَدْ | خَلَتْ | سُنَّةُ | الْاَوَّلِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | وہ ایمان لاتے ہیں | اس پر | اور | یقیناً | وہ گزر چکی | طریقہ، عادت | پہلے لوگ |

لَا يُؤْمِنُوْنَ بِهٖ وَ قَدْ خَلَتْ سُنَّةُ الْاَوَّلِيْنَ ﴿14﴾

وہ اس (رسول) پر ایمان نہیں لاتے حالانکہ اس سے پہلے لوگوں کا مآل گزر چکا ہے۔

| وَ | لَوْ | فَتَحْنَا | عَلَيْهِمْ | بَابًا | مِّنَ | السَّمَآءِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اگر | ہم نے کھول دیئے | ان پر | دروازہ، دَر | سے | آسمان |

وَلَوْ فَتَحْنَا عَلَيْهِمْ بَابًا مِّنَ السَّمَآءِ

اور اگر ہم آسمان کا کوئی دَر اُن پر کھول دیتے

| فَظَلُّوْا | فِيْهِ | يَعْرُجُوْنَ | لَقَالُوْٓا | اِنَّمَا | سُكِّرَتْ | اَبْصَارُنَا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس وہ لگ گئے | اس میں | وہ چڑھتے ہیں | وہ ضرور کہیں گے | صرف وہ | وہ مدہوش کردی گئی | ہماری آنکھیں |

فَظَلُّوْا فِيْهِ يَعْرُجُوْنَ ﴿15﴾ لَقَالُوْٓا اِنَّمَا سُكِّرَتْ اَبْصَارُنَا

پھر وہ اس پر چڑھنے بھی لگتے (تاکہ بچشمِ خود رسول کی صداقت کا نشان دیکھ لیتے)۔ تب بھی وہ ضرور کہتے کہ ہماری آنکھیں تو (کسی نشے سے) مدہوش کردی گئی ہیں

| بَلْ | نَحْنُ | قَوْمٌ | مَّسْحُوْرُوْنَ | وَ | لَقَدْ |
|---|---|---|---|---|---|
| بلکہ | ہم | قوم | جن پر جادو کردیا گیا ہو | اور | یقیناً |

بَلْ نَحْنُ قَوْمٌ مَّسْحُوْرُوْنَ ﴿16﴾ وَلَقَدْ

ع 1 16 1

بلکہ ہم تو ایک ایسی قوم ہیں جن پر جادو کردیا گیا ہے۔ اور یقیناً

| جَعَلْنَا | فِي | السَّمَآءِ | بُرُوْجًا | وَّ | زَيَّنّٰهَا | لِلنّٰظِرِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ہم نے بنایا | میں | آسمان | ستاروں کی منازل | اور | ہم نے اسے مزیّن کیا | دیکھنے والوں کے لئے |

جَعَلْنَا فِي السَّمَآءِ بُرُوْجًا وَّ زَيَّنّٰهَا لِلنّٰظِرِيْنَ ﴿17﴾

ہم نے آسمان میں ستاروں کی منازل بنائی ہیں اور اُس (آسمان) کو دیکھنے والوں کے لئے مزین کردیا ہے۔

| وَ | حَفِظْنٰهَا | مِنْ | كُلِّ | شَيْطٰنٍ | رَّجِيْمٍ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | ہم نے اس کی حفاظت کی | سے | ہر ایک | شیطان | دھتکارا ہوا، ملعون |

وَ حَفِظْنٰهَا مِنْ كُلِّ شَيْطٰنٍ رَّجِيْمٍ ﴿18﴾

اور اُس کی ہم نے ہر ایک دھتکارے ہوئے شیطان سے حفاظت کی ہے۔

| إِلَّا | مَنِ | اسْتَرَقَ | السَّمْعَ | فَأَتْبَعَهُ | شِهَابٌ | مُّبِينٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| سوائے | جو | اس نے اُچک لیا | سننے کی کوئی بات | پس اس نے اس کا تعاقب کیا | آگ کا شعلہ | روشن |

إِلَّا مَنِ اسْتَرَقَ السَّمْعَ فَأَتْبَعَهُ شِهَابٌ مُّبِينٌ ﴿19﴾

سوائے اُس کے جو سننے کی کوئی بات اُچک لے تو آگ کا ایک روشن شعلہ اس کا تعاقب کرتا ہے۔

| وَ | الْأَرْضَ | مَدَدْنٰهَا | وَ | أَلْقَيْنَا | فِيهَا | رَوَاسِيَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | زمین | ہم نے اسے بچھایا | اور | ہم نے ڈال دیئے | اس میں | پہاڑ (جمع) |

وَالْأَرْضَ مَدَدْنٰهَا وَأَلْقَيْنَا فِيهَا رَوَاسِيَ

اور زمین کو ہم نے بچھا دیا اور اُس میں ہم نے مضبوطی سے گڑے ہوئے (پہاڑ) ڈال دیئے

| وَ | أَنْۢبَتْنَا | فِيهَا | مِنْ | كُلِّ | شَيْءٍ | مَّوْزُونٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | ہم نے اگائی | اس میں | سے | ہر ایک | چیز | متناسب، موزوں |

وَأَنْۢبَتْنَا فِيهَا مِنْ كُلِّ شَيْءٍ مَّوْزُونٍ ﴿20﴾

اور اس میں ہر قسم کی متناسب چیز اگائی۔

| وَ | جَعَلْنَا | لَكُمْ | فِيهَا | مَعَايِشَ |
|---|---|---|---|---|
| اور | ہم نے بنایا | تمہارے لئے | اس میں | معیشت کے سامان |

وَجَعَلْنَا لَكُمْ فِيهَا مَعَايِشَ

اور ہم نے اس میں تمہارے لئے معیشت کے سامان بنائے ہیں

| وَ | مَنْ | لَّسْتُمْ | لَهُ | بِرٰزِقِينَ |
|---|---|---|---|---|
| اور | جو، جن | تم نہیں ہو | اس کے لئے | رزق دینے والے |

وَمَنْ لَّسْتُمْ لَهُ بِرٰزِقِينَ ﴿21﴾

اور ان کے لئے بھی جن کے تم رازق نہیں۔

| وَ | إِنْ | مِّنْ | شَيْءٍ | إِلَّا | عِنْدَنَا | خَزَآئِنُهُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | سے | چیز | سوائے | ہمارے پاس | اس کے خزانے |

وَإِنْ مِّنْ شَيْءٍ إِلَّا عِنْدَنَا خَزَآئِنُهُ

اور کوئی چیز نہیں مگر ہمارے پاس اس کے خزانے ہیں

| مَّعۡلُوۡمٍ | بِقَدَرٍ | اِلَّا | نُنَزِّلُهٗۤ | مَا | وَ |
|---|---|---|---|---|---|
| معلوم | ایک اندازہ کے مطابق | مگر، سوائے | ہم اسے نازل کرتے ہیں | نہیں | اور |

وَمَا نُنَزِّلُهٗۤ اِلَّا بِقَدَرٍ مَّعۡلُوۡمٍ ﴿22﴾

اور ہم اسے نازل نہیں کرتے مگر ایک معلوم اندازے کے مطابق۔

| مَآءً | السَّمَآءِ | مِنَ | فَاَنۡزَلۡنَا | لَوَاقِحَ | الرِّيٰحَ | اَرۡسَلۡنَا | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پانی | آسمان | سے | پس ہم نے اتارا | لدی ہوئی | ہوائیں | ہم نے بھیجا | اور |

وَاَرۡسَلۡنَا الرِّيٰحَ لَوَاقِحَ فَاَنۡزَلۡنَا مِنَ السَّمَآءِ مَآءً

اور ہم نے (پانی سے) لدی ہوئی ہواؤں کو بھیجا۔ پس آسمان سے ہم نے پانی اتارا

| بِخٰزِنِيۡنَ | لَهٗ | اَنۡتُمۡ | مَآ | وَ | فَاَسۡقَيۡنٰكُمُوۡهُ |
|---|---|---|---|---|---|
| ذخیرہ کرنے والے | اس کے لئے | تم | نہیں | اور | پس ہم نے تمہیں اس سے سیراب کیا |

فَاَسۡقَيۡنٰكُمُوۡهُ ۚ وَمَاۤ اَنۡتُمۡ لَهٗ بِخٰزِنِيۡنَ ﴿23﴾

اور تمہیں اس سے سیراب کیا جبکہ تم اس کو ذخیرہ کر لینے پر قادر نہیں تھے۔

| الۡوٰرِثُوۡنَ | نَحۡنُ | وَ | نُمِيۡتُ | وَ | نُحۡىٖ | لَنَحۡنُ | اِنَّا | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وارث | ہم | اور | ہم مارتے ہیں | اور | ہم زندہ کرتے ہیں | ضرور ہم | یقیناً ہم | اور |

وَاِنَّا لَنَحۡنُ نُحۡىٖ وَنُمِيۡتُ وَنَحۡنُ الۡوٰرِثُوۡنَ ﴿24﴾

اور یقیناً ہم ہی ہیں جو زندہ بھی کرتے ہیں اور مارتے بھی ہیں اور ہم ہی ہیں جو (ہر چیز کے) وارث ہوں گے۔

| مِنۡكُمۡ | الۡمُسۡتَقۡدِمِيۡنَ | عَلِمۡنَا | لَقَدۡ | وَ |
|---|---|---|---|---|
| تم میں سے | سبقت لے جانے والے | ہم نے جان لیا | یقیناً | اور |

وَلَقَدۡ عَلِمۡنَا الۡمُسۡتَقۡدِمِيۡنَ مِنۡكُمۡ

اور ہم نے یقیناً تم میں سے سبقت لے جانے والوں کو جان لیا ہے

| اِنَّ | وَ | الۡمُسۡتَاۡخِرِيۡنَ | عَلِمۡنَا | لَقَدۡ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | اور | پیچھے رہنے والے | ہم نے جان لیا | یقیناً | اور |

وَلَقَدۡ عَلِمۡنَا الۡمُسۡتَاۡخِرِيۡنَ ﴿25﴾ وَاِنَّ

اور ان کو بھی جان لیا ہے جو پیچھے رہتے ہیں۔ اور

| عَلِيْمٌ | حَكِيْمٌ | اِنَّهٗ | يَحْشُرُهُمْ | هُوَ | رَبَّكَ |
|---|---|---|---|---|---|
| دائمی علم رکھنے والا | بہت حکمت والا | یقیناً وہ | وہ اُن کو اکٹھا کرے گا | وہ | تیرا ربّ |

رَبَّكَ هُوَ يَحْشُرُهُمْ ۭ اِنَّهٗ حَكِيْمٌ عَلِيْمٌ ﴿26﴾

تیرا ربّ انہیں ضرور اکٹھا کرے گا۔ یقیناً وہ بہت حکمت والا (اور) دائمی علم رکھنے والا ہے۔

ع 2 10 2

| مَّسْنُوْنٍ | حَمَاٍ | مِّنْ | صَلْصَالٍ | مِنْ | الْاِنْسَانَ | خَلَقْنَا | لَقَدْ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| گلا سڑا | سیاہ کیچڑ | سے | خشک کھنکتی ہوئی مٹی | سے | انسان | ہم نے پیدا کیا | یقیناً | اور |

وَلَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ مِنْ صَلْصَالٍ مِّنْ حَمَاٍ مَّسْنُوْنٍ ﴿27﴾

اور یقیناً ہم نے انسان کو گلے سڑے کیچڑ سے بنی ہوئی خشک کھنکتی ہوئی ٹھیکریوں سے پیدا کیا ہے۔

| السَّمُوْمِ | نَّارِ | مِنْ | قَبْلُ | مِنْ | خَلَقْنٰهُ | الْجَآنَّ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سخت گرم ہوا | آگ | سے | پہلے | سے | ہم نے اسے پیدا کیا | جنّ | اور |

وَالْجَآنَّ خَلَقْنٰهُ مِنْ قَبْلُ مِنْ نَّارِ السَّمُوْمِ ﴿28﴾

اور جنوں کو ہم نے اُس سے پہلے سخت گرم ہوا کی آگ سے بنایا۔

| بَشَرًا | خَالِقٌۢ | اِنِّيْ | لِلْمَلٰۗىِٕكَةِ | رَبُّكَ | قَالَ | اِذْ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| انسان | پیدا کرنے والا | یقیناً میں | فرشتوں کے لئے | تیرا ربّ | اس کے کہا | جب | اور |

وَاِذْ قَالَ رَبُّكَ لِلْمَلٰۗىِٕكَةِ اِنِّيْ خَالِقٌۢ بَشَرًا

اور (یاد کر) جب تیرے ربّ نے فرشتوں سے کہا کہ میں گلے سڑے کیچڑ سے بنی ہوئی

| مَّسْنُوْنٍ | حَمَاٍ | مِّنْ | صَلْصَالٍ | مِّنْ |
|---|---|---|---|---|
| گلا سڑا | سیاہ کیچڑ | سے | خشک کھنکتی ہوئی مٹی | سے |

مِّنْ صَلْصَالٍ مِّنْ حَمَاٍ مَّسْنُوْنٍ ﴿29﴾

خشک کھنکتی ہوئی ٹھیکریوں سے بشر پیدا کرنے والا ہوں۔

| رُّوْحِيْ | مِنْ | فِيْهِ | نَفَخْتُ | وَ | سَوَّيْتُهٗ | فَاِذَا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| میری روح | سے | اس میں | میں نے پھونکا | اور | میں نے اسے ٹھیک ٹھاک کیا | پس جب |

فَاِذَا سَوَّيْتُهٗ وَنَفَخْتُ فِيْهِ مِنْ رُّوْحِيْ

پس جب میں اسے ٹھیک ٹھاک کرلوں اور اس میں اپنا کلام پھونکوں

| فَقَعُوْا | لَهٗ | سٰجِدِيْنَ | فَسَجَدَ | الْمَلٰٓئِكَةُ | كُلُّهُمْ | اَجْمَعُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس تم گر جاؤ | اس کے واسطے | سجدہ کرنے والے | پس اس نے سجدہ کیا | فرشتے | وہ سب/ وہ تمام | اکٹھے |

فَقَعُوْا لَهٗ سٰجِدِيْنَ ﴿30﴾ فَسَجَدَ الْمَلٰٓئِكَةُ كُلُّهُمْ اَجْمَعُوْنَ ﴿31﴾

تو اس کی اطاعت میں سجدہ ریز ہو جانا۔ تو تمام فرشتوں نے سجدہ کیا۔

| اِلَّآ | اِبْلِيْسَ | اَبٰٓى | اَنْ | يَّكُوْنَ | مَعَ | السّٰجِدِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| سوائے، مگر | ابلیس | اس نے انکار کیا | کہ | وہ ہوتا ہے | ساتھ | سجدہ کرنے والے |

اِلَّآ اِبْلِيْسَ ؕ اَبٰٓى اَنْ يَّكُوْنَ مَعَ السّٰجِدِيْنَ ﴿32﴾

سوائے ابلیس کے۔ اس نے انکار کر دیا کہ سجدہ کرنے والوں کے ساتھ شامل ہو۔

| قَالَ | يٰٓاِبْلِيْسُ | مَا لَكَ | اَلَّا | تَكُوْنَ | مَعَ | السّٰجِدِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | اے ابلیس | تجھے کیا ہوا ہے | کہ نہیں | تو ہوتا ہے | ساتھ | سجدہ کرنے والے |

قَالَ يٰٓاِبْلِيْسُ مَا لَكَ اَلَّا تَكُوْنَ مَعَ السّٰجِدِيْنَ ﴿33﴾

اس نے کہا اے ابلیس! تجھے کیا ہوا کہ تو سجدہ کرنے والوں کے ساتھ شامل نہیں ہوا؟

| قَالَ | لَمْ | اَكُنْ | لِّاَسْجُدَ | لِبَشَرٍ | خَلَقْتَهٗ | مِنْ | صَلْصَالٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | نہیں | میں ہوں | تاکہ میں سجدہ کروں | انسان کے لئے | تُو نے اسے پیدا کیا | سے | خشک کھنکتی ہوئی مٹی |

قَالَ لَمْ اَكُنْ لِّاَسْجُدَ لِبَشَرٍ خَلَقْتَهٗ مِنْ صَلْصَالٍ

اس نے کہا میں ایسا نہیں کہ میں ایک ایسے بشر کے لئے سجدہ کروں جسے تُو نے گلے سڑے کیچڑ سے بنی ہوئی

| مِّنْ | حَمَاٍ | مَّسْنُوْنٍ | قَالَ | فَاخْرُجْ | مِنْهَا | فَاِنَّكَ | رَجِيْمٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سے | سیاہ کیچڑ | گلا سڑا | اس نے کہا | پس تُو نکل جا | اس میں سے | پس یقیناً تُو | دُھتکارا ہوا |

مِّنْ حَمَاٍ مَّسْنُوْنٍ ﴿34﴾ قَالَ فَاخْرُجْ مِنْهَا فَاِنَّكَ رَجِيْمٌ ﴿35﴾

خشک کھنکتی ہوئی ٹھیکریوں سے پیدا کیا ہے۔ اس نے کہا اس (مقام) میں سے نکل جا۔ یقیناً تُو دُھتکارا ہوا ہے۔

| وَّ | اِنَّ | عَلَيْكَ | اللَّعْنَةَ | اِلٰى | يَوْمِ | الدِّيْنِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | یقیناً | تجھ پر | لعنت | تک | دن | جزا سزا |

وَّاِنَّ عَلَيْكَ اللَّعْنَةَ اِلٰى يَوْمِ الدِّيْنِ ﴿36﴾

اور یقیناً تجھ پر جزا سزا کے دن تک لعنت رہے گی۔

| قَالَ | رَبِّ | فَاَنۡظِرۡنِىۡۤ | اِلٰى | يَوۡمِ | يُبۡعَثُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | اے میرے ربّ | پس تُو مجھے ڈھیل دے | طرف، تک | دن | وہ اٹھائے جائیں گے |

قَالَ رَبِّ فَاَنۡظِرۡنِىۡۤ اِلٰى يَوۡمِ يُبۡعَثُوۡنَ ﴿37﴾

اس نے کہا اے میرے ربّ! مجھے اس دن تک مہلت دے جب وہ (بشر) اٹھائے جائیں گے۔

| قَالَ | فَاِنَّكَ | مِنَ | الۡمُنۡظَرِيۡنَ | اِلٰى | يَوۡمِ | الۡوَقۡتِ | الۡمَعۡلُوۡمِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | پس یقیناً تو | سے | مہلت دیئے جانے والے | طرف، تک | دن | وقت | معلوم |

قَالَ فَاِنَّكَ مِنَ الۡمُنۡظَرِيۡنَ ﴿38﴾ اِلٰى يَوۡمِ الۡوَقۡتِ الۡمَعۡلُوۡمِ ﴿39﴾

اس نے کہا پس یقیناً تُو مہلت دیئے جانے والوں میں سے ہے۔ ایک معلوم وقت کے دن تک۔

| قَالَ | رَبِّ | بِمَاۤ | اَغۡوَيۡتَنِىۡ | لَاُزَيِّنَنَّ | لَهُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | اے میرے ربّ | اس وجہ سے جو | تُو نے مجھے گمراہ ٹھہرایا | ضرور میں خوبصورت کرکے دکھاؤں گا | ان کے لئے |

قَالَ رَبِّ بِمَاۤ اَغۡوَيۡتَنِىۡ لَاُزَيِّنَنَّ لَهُمۡ

اس نے کہا اے میرے ربّ! چونکہ تو نے مجھے گمراہ ٹھہرادیا ہے سو میں ضرور

| فِى | الۡاَرۡضِ | وَ | لَاُغۡوِيَنَّهُمۡ | اَجۡمَعِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|
| میں | زمین | اور | ضرور میں انہیں گمراہ کروں گا | سب، تمام |

فِى الۡاَرۡضِ وَلَاُغۡوِيَنَّهُمۡ اَجۡمَعِيۡنَ ﴿40﴾

زمین میں (قیام) ان کے لئے خوبصورت کرکے دکھاؤں گا اور میں ضرور ان سب کو گمراہ کردوں گا۔

| اِلَّا | عِبَادَكَ | مِنۡهُمُ | الۡمُخۡلَصِيۡنَ | قَالَ | هٰذَا |
|---|---|---|---|---|---|
| سوائے، مگر | تیرے بندے | ان میں سے | منتخب کئے ہوئے | اس نے کہا | یہ |

اِلَّا عِبَادَكَ مِنۡهُمُ الۡمُخۡلَصِيۡنَ ﴿41﴾ قَالَ هٰذَا

سوائے اُن میں سے تیرے چنیدہ بندوں کے۔ اس نے کہا یہ

| صِرَاطٌ | عَلَىَّ | مُسۡتَقِيۡمٌ | اِنَّ | عِبَادِىۡ | لَيۡسَ | لَكَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| راستہ | میرے ذمہ | سیدھا | یقیناً | میرے بندے | نہیں | تیرے لئے |

صِرَاطٌ عَلَىَّ مُسۡتَقِيۡمٌ ﴿42﴾ اِنَّ عِبَادِىۡ لَيۡسَ لَكَ

سیدھی راہ (دکھانا) میرے ذمہ ہے۔ یقیناً (جو) میرے بندے (ہیں)

| عَلَيۡهِمۡ | سُلۡطٰنٌ | اِلَّا | مَنِ | اتَّبَعَكَ | مِنَ | الۡغٰوِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ان پر | غلبہ | سوائے | جو | اس نے تیری پیروی کی | سے | گمراہ (جمع) |

عَلَيۡهِمۡ سُلۡطٰنٌ اِلَّا مَنِ اتَّبَعَكَ مِنَ الۡغٰوِيۡنَ ﴿43﴾

ان پر تجھے کوئی غلبہ نصیب نہ ہوگا سوائے گمراہوں میں سے اُن کے جو (از خود) تیری پیروی کریں گے۔

| وَ | اِنَّ | جَهَنَّمَ | لَمَوۡعِدُهُمۡ | اَجۡمَعِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|
| اور | یقیناً | جہنم، دوزخ | ضرور ان کا موعود ٹھکانا | سب، تمام |

وَاِنَّ جَهَنَّمَ لَمَوۡعِدُهُمۡ اَجۡمَعِيۡنَ ﴿44﴾

اور یقیناً جہنم اُن سب کا موعود ٹھکانا ہے۔

| لَهَا | سَبۡعَةُ | اَبۡوَابٍ | لِكُلِّ | بَابٍ | مِّنۡهُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس کے لئے | سات | دروازے | ہرایک کے لئے | دروازے | ان میں سے |

لَهَا سَبۡعَةُ اَبۡوَابٍ ؕ لِكُلِّ بَابٍ مِّنۡهُمۡ

اس کے سات دروازے ہیں ہر دروازے کے لئے ان (گمراہوں) کا

| جُزۡءٌ | مَّقۡسُوۡمٌ | اِنَّ | الۡمُتَّقِيۡنَ | فِيۡ | جَنّٰتٍ | وَّ | عُيُوۡنٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ایک حصہ | مقرر، تقسیم شدہ | یقیناً | متقی لوگ | میں | باغ (جمع) | اور | چشمے |

جُزۡءٌ مَّقۡسُوۡمٌ ﴿45﴾ اِنَّ الۡمُتَّقِيۡنَ فِيۡ جَنّٰتٍ وَّ عُيُوۡنٍ ﴿46﴾ ؕ

ایک مقررہ حصّہ ہے۔ یقیناً متقی باغوں اور چشموں میں (متمکن) ہوں گے۔

ع 3 19 3

| اُدۡخُلُوۡهَا | بِسَلٰمٍ | اٰمِنِيۡنَ | وَ | نَزَعۡنَا | مَا | فِيۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تم اس میں داخل ہوجاؤ | سلامتی کے ساتھ | بے خوف ہوتے ہوئے | اور | ہم نے نکال دیا | جو | میں |

اُدۡخُلُوۡهَا بِسَلٰمٍ اٰمِنِيۡنَ ﴿47﴾ وَنَزَعۡنَا مَا فِيۡ

ان میں سلامتی کے ساتھ مطمئن اور بے خوف ہوتے ہوئے داخل ہوجاؤ۔ اور ہم ان کے دلوں سے

| صُدُوۡرِهِمۡ | مِّنۡ | غِلٍّ | اِخۡوَانًا | عَلٰى | سُرُرٍ | مُّتَقٰبِلِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ان کے سینے | سے | کینہ | بھائی بھائی | پر، اوپر | تخت (جمع) | آمنے سامنے بیٹھنے والے |

صُدُوۡرِهِمۡ مِّنۡ غِلٍّ اِخۡوَانًا عَلٰى سُرُرٍ مُّتَقٰبِلِيۡنَ ﴿48﴾

جو بھی کینے ہیں نکال باہر کریں گے۔ بھائی بھائی بنتے ہوئے تختوں پر آمنے سامنے بیٹھے ہوں گے۔

| لَا | يَمَسُّهُمْ | فِيْهَا | نَصَبٌ | وَّ | مَا | هُمْ | مِّنْهَا | بِمُخْرَجِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | وہ اُنہیں چھوئے گی | اس میں | تھکان | اور | نہیں | وہ | اس میں سے | نکالے جانے والے |

لَا يَمَسُّهُمْ فِيْهَا نَصَبٌ وَّمَا هُمْ مِّنْهَا بِمُخْرَجِيْنَ ﴿49﴾

انہیں ان میں نہ کوئی تھکان چھوئے گی اور نہ وہ کبھی ان میں سے نکالے جائیں گے۔

| نَبِّئْ | عِبَادِيْٓ | اَنِّيْٓ | اَنَا | الْغَفُوْرُ | الرَّحِيْمُ |
|---|---|---|---|---|---|
| تُو اطلاع دے | میرے بندے | کہ میں | میں | بہت بخشنے والا | بار بار رحم کرنے والا |

نَبِّئْ عِبَادِيْٓ اَنِّيْٓ اَنَا الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ ﴿50﴾ۙ

میرے بندوں کو مطلع کر دے کہ یقیناً میں ہی بہت بخشنے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہوں۔

| وَ | اَنَّ | عَذَابِيْ | هُوَ | الْعَذَابُ | الْاَلِيْمُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | کہ، یقیناً | میرا عذاب | وہ | عذاب | دردناک |

وَاَنَّ عَذَابِيْ هُوَ الْعَذَابُ الْاَلِيْمُ ﴿51﴾

اور یہ بھی کہ یقیناً میرا عذاب ہی بہت دردناک عذاب ہے۔

| وَ | نَبِّئْهُمْ | عَنْ | ضَيْفِ | اِبْرٰهِيْمَ | اِذْ | دَخَلُوْا | عَلَيْهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | تُو انہیں آگاہ کر | سے | مہمان | ابراہیم | جب | وہ داخل ہوئے | اس پر |

وَنَبِّئْهُمْ عَنْ ضَيْفِ اِبْرٰهِيْمَ ﴿52﴾ۘ اِذْ دَخَلُوْا عَلَيْهِ

وقف لازم

اور اُنہیں ابراہیم کے مہمانوں کے متعلق آگاہ کر دے۔ جب وہ اس کے پاس آئے

| فَقَالُوْا | سَلٰمًا | قَالَ | اِنَّا | مِنْكُمْ | وَجِلُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس انہوں نے کہا | سلام | اس نے کہا | یقیناً ہم | تم سے | ڈرنے والے |

فَقَالُوْا سَلٰمًا ؕ قَالَ اِنَّا مِنْكُمْ وَجِلُوْنَ ﴿53﴾

تو انہوں نے کہا سلام۔ اس نے کہا ہم تو تم سے خائف ہیں۔

| قَالُوْا | لَا تَوْجَلْ | اِنَّا | نُبَشِّرُكَ | بِغُلٰمٍ | عَلِيْمٍ |
|---|---|---|---|---|---|
| انہوں نے کہا | تُو خوف نہ کر | یقیناً ہم | ہم تجھے خوشخبری دیتے ہیں | بیٹے کی | صاحبِ علم |

قَالُوْا لَا تَوْجَلْ اِنَّا نُبَشِّرُكَ بِغُلٰمٍ عَلِيْمٍ ﴿54﴾

انہوں نے کہا خوف نہ کر۔ ہم یقیناً تجھے ایک صاحبِ علم بیٹے کی خوشخبری دیتے ہیں۔

| قَالَ | اَبَشَّرۡتُمُوۡنِىۡ | عَلٰٓى | اَنۡ | مَّسَّنِىَ | الۡكِبَرُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | کیا تم نے مجھے خوشخبری دی | پر، اوپر | کہ | اس نے مجھے چھوا | بڑھاپا |

قَالَ اَبَشَّرۡتُمُوۡنِىۡ عَلٰٓى اَنۡ مَّسَّنِىَ الۡكِبَرُ

اس نے کہا کیا تم نے مجھے خوشخبری دی ہے باوجود اس کے کہ مجھے بڑھاپے نے آلیا ہے۔

| فَبِمَ | تُبَشِّرُوۡنَ | قَالُوۡا | بَشَّرۡنٰكَ | بِالۡحَـقِّ |
|---|---|---|---|---|
| پس کس بنا پر | تم خوشخبری دیتے ہو | انہوں نے کہا | ہم نے تجھے خوشخبری دی | حق کی ساتھ |

فَبِمَ تُبَشِّرُوۡنَ ﴿55﴾ قَالُوۡا بَشَّرۡنٰكَ بِالۡحَـقِّ

پس تم کس بنا پر خوشخبری دے رہے ہو؟ انہوں نے کہا ہم نے تجھے برحق خوشخبری دی ہے۔

| فَلَا تَكُنۡ | مِّنَ | الۡقٰنِطِيۡنَ | قَالَ | وَ |
|---|---|---|---|---|
| پس تُو نہ ہو | سے | ناامید ہونے والے | اس نے کہا | اور |

فَلَا تَكُنۡ مِّنَ الۡقٰنِطِيۡنَ ﴿56﴾ قَالَ وَ

پس مایوس ہونے والوں میں سے نہ ہو۔ اس نے کہا

| مَنۡ | يَّقۡنَطُ | مِنۡ | رَّحۡمَةِ | رَبِّهٖۤ | اِلَّا | الضَّآلُّوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| کون | وہ مایوس ہوتا ہے | سے | رحمت | اس کا ربّ | سوائے | گمراہ (جمع) |

مَنۡ يَّقۡنَطُ مِنۡ رَّحۡمَةِ رَبِّهٖۤ اِلَّا الضَّآلُّوۡنَ ﴿57﴾

بھلا گمراہوں کے سوا کون ہے جو اپنے ربّ کی رحمت سے مایوس ہوجائے۔

| قَالَ | فَمَا | خَطۡبُكُمۡ | اَيُّهَا | الۡمُرۡسَلُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | پس کیا | تمہارا مقصد/تمہارا معاملہ | اے | بھیجے ہوئے، فرستادے |

قَالَ فَمَا خَطۡبُكُمۡ اَيُّهَا الۡمُرۡسَلُوۡنَ ﴿58﴾

اس نے کہا اے بھیجے ہوؤ! تمہارا اصل مقصد کیا ہے؟

| قَالُوۡۤا | اِنَّاۤ | اُرۡسِلۡنَاۤ | اِلٰى | قَوۡمٍ | مُّجۡرِمِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| انہوں نے کہا | یقیناً ہم | ہم بھیجے گئے | طرف | قوم | مجرم (جمع) |

قَالُوۡۤا اِنَّاۤ اُرۡسِلۡنَاۤ اِلٰى قَوۡمٍ مُّجۡرِمِيۡنَ ﴿59﴾

انہوں نے کہا یقیناً ہم ایک مجرم قوم کی طرف بھیجے گئے ہیں۔

| اِلَّآ | اٰلَ | لُوۡطٍ | اِنَّا | لَمُنَجُّوۡهُمۡ | اَجۡمَعِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| سوائے، مگر | آل | لوط | یقیناً ہم | ان کو ضرور بچانے والا | سب، تمام |

اِلَّاۤ اٰلَ لُوۡطٍ ؕ اِنَّا لَمُنَجُّوۡهُمۡ اَجۡمَعِيۡنَ ۙ﴿60﴾

سوائے آلِ لوط کے۔ ہم ان سب کو ضرور بچالیں گے۔

| اِلَّا | امۡرَاَتَهٗ | قَدَّرۡنَاۤ | اِنَّهَا | لَمِنَ | الۡغٰبِرِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| مگر، سوائے | اس کی بیوی | ہم نے مقدر کیا | یقیناً وہ | ضرور میں سے | پیچھے رہنے والے |

اِلَّا امۡرَاَتَهٗ قَدَّرۡنَاۤ ۙ اِنَّهَا لَمِنَ الۡغٰبِرِيۡنَ ﴿61﴾

اس کی بیوی کے سوا۔ ہم نے (اس کا انجام) جانچ لیا ہے کہ وہ ضرور پیچھے رہ جانے والوں میں سے ہوگی۔

ع 16 4 4

| فَلَمَّا | جَآءَ | اٰلَ | لُوۡطِ | الۡمُرۡسَلُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|
| پس جب | وہ آیا | آل | لوط | پیغامبر، بھیجے ہوئے |

فَلَمَّا جَآءَ اٰلَ لُوۡطِ ۨالۡمُرۡسَلُوۡنَ ۙ﴿62﴾

پس جب آلِ لوط کے پاس پیغامبر پہنچے۔

| قَالَ | اِنَّكُمۡ | قَوۡمٌ | مُّنۡكَرُوۡنَ | قَالُوۡا | بَلۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | یقیناً تم | لوگ، قوم | اجنبی لوگ | انہوں نے کہا | بلکہ |

قَالَ اِنَّكُمۡ قَوۡمٌ مُّنۡكَرُوۡنَ ﴿63﴾ قَالُوۡا بَلۡ

اس نے کہا تم یقیناً اجنبی لوگ ہو۔ انہوں نے جواب دیا بلکہ

| جِئۡنٰكَ | بِمَا | كَانُوۡا | فِيۡهِ | يَمۡتَرُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|
| ہم تیرے پاس آئے | اس کے ساتھ جو | وہ تھے | اس میں | وہ شک کرتے ہیں |

جِئۡنٰكَ بِمَا كَانُوۡا فِيۡهِ يَمۡتَرُوۡنَ ﴿64﴾

ہم تو تیرے پاس وہ (خبر) لائے ہیں جس کے متعلق وہ شک میں مبتلا رہتے تھے۔

| وَ | اَتَيۡنٰكَ | بِالۡحَـقِّ | وَ | اِنَّا | لَصٰدِقُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | ہم تیرے پاس آئے | حق کے ساتھ | اور | یقیناً ہم | ضرور سچے |

وَاَتَيۡنٰكَ بِالۡحَـقِّ وَاِنَّا لَصٰدِقُوۡنَ ﴿65﴾

اور ہم تیرے پاس حق کے ساتھ آئے ہیں اور یقیناً ہم سچے ہیں۔

| فَاَسۡرِ | بِاَهۡلِكَ | بِقِطۡعٍ | مِّنَ | الَّيۡلِ | وَ | اتَّبِعۡ | اَدۡبَارَهُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس تُورات کے وقت چل | تیرے اہل کے ساتھ | ایک حصہ میں | سے | رات | اور | تُو پیروی کر | اُن کے پیٹھیں |

فَاَسۡرِ بِاَهۡلِكَ بِقِطۡعٍ مِّنَ الَّيۡلِ وَ اتَّبِعۡ اَدۡبَارَهُمۡ

پس اپنے اہل کو لے کر رات کے ایک حصے میں نکل کھڑا ہو اور ان کے پیچھے چل

| وَ | لَا يَلۡتَفِتۡ | مِنۡكُمۡ | اَحَدٌ | وَّ | امۡضُوۡا |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ پیچھے مڑ کر نہ دیکھے | تم میں سے | کوئی | اور | تم چلو |

وَلَا يَلۡتَفِتۡ مِنۡكُمۡ اَحَدٌ وَّ امۡضُوۡا

اور تم میں سے کوئی پیچھے مڑ کر نہ دیکھے اور تم چلتے رہو

| حَيۡثُ | تُؤۡمَرُوۡنَ | وَ | قَضَيۡنَاۤ | اِلَيۡهِ |
|---|---|---|---|---|
| جہاں، جس طرف | تم حکم دیئے جاتے ہو | اور | ہم نے فیصلہ کیا | اس کی طرف |

حَيۡثُ تُؤۡمَرُوۡنَ ﴿66﴾ وَقَضَيۡنَاۤ اِلَيۡهِ

جس طرف (چلنے کا) تمہیں حکم دیا جاتا ہے۔ اور ہم نے اُسے یہ فیصلہ سنا دیا

| ذٰلِكَ | الۡاَمۡرَ | اَنَّ | دَابِرَ | هٰۤؤُلَاۤءِ | مَقۡطُوۡعٌ | مُّصۡبِحِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یہ | معاملہ | کہ | جڑ | یہ لوگ | کاٹی جانے والی | صبح کرنے والے |

ذٰلِكَ الۡاَمۡرَ اَنَّ دَابِرَ هٰۤؤُلَاۤءِ مَقۡطُوۡعٌ مُّصۡبِحِيۡنَ ﴿67﴾

کہ ان لوگوں کی جڑ صبح ہوتے وقت کاٹی جا چکی ہو گی۔

| وَ | جَآءَ | اَهۡلُ | الۡمَدِيۡنَةِ | يَسۡتَبۡشِرُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|
| اور | وہ آیا | اہل | شہر، مدینہ | وہ خوشیاں منا رہے ہیں |

وَجَآءَ اَهۡلُ الۡمَدِيۡنَةِ يَسۡتَبۡشِرُوۡنَ ﴿68﴾

اور شہر کے رہنے والے خوشیاں مناتے ہوئے آئے۔

| قَالَ | اِنَّ | هٰۤؤُلَاۤءِ | ضَيۡفِىۡ | فَلَا تَفۡضَحُوۡنِ |
|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | یقیناً | یہ لوگ | میرے مہمان | پس تم مجھے رُسوا نہ کرو |

قَالَ اِنَّ هٰۤؤُلَاۤءِ ضَيۡفِىۡ فَلَا تَفۡضَحُوۡنِ ﴿69﴾

اس نے کہا یہ میرے مہمان ہیں پس مجھے رُسوا نہ کرو۔

| وَ | اتَّقُوا | اللّٰهَ | وَ | لَا تُخْزُوْنِ |
|---|---|---|---|---|
| اور | تم تقویٰ اختیار کرو | اللہ | اور | تم مجھے ذلیل نہ کرو |

وَاتَّقُوا اللّٰهَ وَلَا تُخْزُوْنِ ﴿70﴾

اور اللہ سے ڈرو اور مجھے ذلیل نہ کرو۔

| قَالُوْٓا | اَوَلَمْ نَنْهَكَ | عَنِ | الْعٰلَمِيْنَ |
|---|---|---|---|
| انہوں نے کہا | اور کیا ہم نے تجھے منع نہیں کیا؟ | سے | تمام جہان |

قَالُوْٓا اَوَلَمْ نَنْهَكَ عَنِ الْعٰلَمِيْنَ ﴿71﴾

انہوں نے کہا کیا ہم نے تجھے سب جہانوں (سے راہ ورسم رکھنے) سے منع نہیں کیا تھا؟

| قَالَ | هٰٓؤُلَآءِ | بَنٰتِيْٓ | اِنْ | كُنْتُمْ | فٰعِلِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | یہ لوگ | میری بیٹیاں | اگر | تم ہو | کرنے والے |

قَالَ هٰٓؤُلَآءِ بَنٰتِيْٓ اِنْ كُنْتُمْ فٰعِلِيْنَ ﴿72﴾

اس نے کہا (دیکھو) یہ میری بیٹیاں ہیں (ان کی حیا کرو) اگر تم کچھ کرنے والے ہو۔

| لَعَمْرُكَ | اِنَّهُمْ | لَفِيْ | سَكْرَتِهِمْ | يَعْمَهُوْنَ |
|---|---|---|---|---|
| تیری عمر کی قسم | یقیناً وہ | ضرور میں | ان کی مدہوشی | وہ بھٹک رہے ہیں |

لَعَمْرُكَ اِنَّهُمْ لَفِيْ سَكْرَتِهِمْ يَعْمَهُوْنَ ﴿73﴾

(اللہ نے وحی کی کہ) تیری عمر کی قسم! یقیناً وہ اپنی بدمستی میں بھٹک رہے ہیں۔

| فَاَخَذَتْهُمُ | الصَّيْحَةُ | مُشْرِقِيْنَ | فَجَعَلْنَا | عَالِيَهَا |
|---|---|---|---|---|
| پس اُس نے انہیں پکڑ لیا | گونج دار عذاب | صبح کرنے والے | پس ہم نے بنایا | اس کا اوپر والا حصہ |

فَاَخَذَتْهُمُ الصَّيْحَةُ مُشْرِقِيْنَ ﴿74﴾ فَجَعَلْنَا عَالِيَهَا

پس انہیں ایک گونج دار عذاب نے صبح ہوتے آ پکڑا۔ پس ہم نے اس (بستی) کو تہ و بالا کر دیا

| سَافِلَهَا | وَ | اَمْطَرْنَا | عَلَيْهِمْ | حِجَارَةً | مِّنْ | سِجِّيْلٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اس کا نیچے والا حصہ | اور | ہم نے بارش برسائی | ان پر | پتھر | سے | کنکروں والی مٹی |

سَافِلَهَا وَاَمْطَرْنَا عَلَيْهِمْ حِجَارَةً مِّنْ سِجِّيْلٍ ﴿75﴾

اور ان پر ہم نے کنکروں والی مٹی سے بنے ہوئے پتھروں کی بارش برسائی۔

| اِنَّ | فِيْ | ذٰلِكَ | لَاٰيٰتٍ | لِّلْمُتَوَسِّمِيْنَ | وَ | اِنَّهَا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | میں | وہ | ضرور نشانیاں | کھوج لگانے والوں کے لئے | اور | یقیناً وہ |

اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّلْمُتَوَسِّمِيْنَ ﴿76﴾ وَاِنَّهَا

یقیناً اس (واقعہ) میں کھوج لگانے والوں کے لئے نشانات ہیں۔ اور وہ (بستی)

| لَبِسَبِيْلٍ | مُّقِيْمٍ | اِنَّ | فِيْ | ذٰلِكَ | لَاٰيَةً | لِّلْمُؤْمِنِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ضرور راستہ پر | مستقل | یقیناً | میں | وہ | ضرور نشان | مومنوں کے لئے |

لَبِسَبِيْلٍ مُّقِيْمٍ ﴿77﴾ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيَةً لِّلْمُؤْمِنِيْنَ ﴿78﴾

یقیناً ایک مستقل شاہراہ پر (واقع) ہے۔ یقیناً اس میں مومنوں کے لئے ایک بہت بڑا نشان ہے۔

| وَ | اِنْ | كَانَ | اَصْحٰبُ | الْاَيْكَةِ | لَظٰلِمِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | اگر | وہ تھا | ساتھی، والے | گھنے درختوں کا علاقہ | ضرور ظالم ہیں |

وَاِنْ كَانَ اَصْحٰبُ الْاَيْكَةِ لَظٰلِمِيْنَ ﴿79﴾

اور گھنے درختوں کے علاقہ (میں بسنے) والے بھی یقیناً ظالم تھے۔

| فَانْتَقَمْنَا | مِنْهُمْ | وَ | اِنَّهُمَا | لَبِاِمَامٍ | مُّبِيْنٍ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس ہم نے بدلہ لیا | ان سے | اور | بے شک وہ دونوں | ضرور شاہراہ پر | نمایاں |

فَانْتَقَمْنَا مِنْهُمْ ۘ وَاِنَّهُمَا لَبِاِمَامٍ مُّبِيْنٍ ﴿80﴾

ع 5 19 5 وقف لازم

پس ہم نے ان سے انتقام لیا اور یہ دونوں (بستیاں) ایک نمایاں شاہراہ پر (واقع) ہیں۔

| وَ | لَقَدْ | كَذَّبَ | اَصْحٰبُ | الْحِجْرِ | الْمُرْسَلِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | یقیناً | اس نے جھٹلایا | والے، ساتھی | حجر | پیغمبر (جمع) |

وَلَقَدْ كَذَّبَ اَصْحٰبُ الْحِجْرِ الْمُرْسَلِيْنَ ﴿81﴾

اور یقیناً حجر (کے رہنے) والوں نے بھی پیغمبروں کو جھٹلا دیا تھا۔

| وَ | اٰتَيْنٰهُمْ | اٰيٰتِنَا | فَكَانُوْا | عَنْهَا | مُعْرِضِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | ہم نے ان کو دیا | ہمارے نشانات | پس وہ تھے | اس سے | اعراض کرنے والے |

وَاٰتَيْنٰهُمْ اٰيٰتِنَا فَكَانُوْا عَنْهَا مُعْرِضِيْنَ ﴿82﴾

اور ہم نے ان کو اپنے نشانات دیئے تو وہ ان سے اِعراض کرتے رہے۔

| وَ | كَانُوْا | يَنْحِتُوْنَ | مِنَ | الْجِبَالِ | بُيُوْتًا | اٰمِنِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ تھے | وہ تراشتے ہیں | سے | پہاڑ (جمع) | گھر (جمع) | بےخطر، امن میں |

وَكَانُوْا يَنْحِتُوْنَ مِنَ الْجِبَالِ بُيُوْتًا اٰمِنِيْنَ ﴿83﴾

اور وہ پہاڑوں میں بےخطر گھر تراشتے تھے۔

| فَاَخَذَتْهُمُ | الصَّيْحَةُ | مُصْبِحِيْنَ | فَمَآ | اَغْنٰى | عَنْهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس اس نے انہیں پکڑ لیا | گونج دار عذاب | صبح ہوتے ہی | پس نہ | وہ کام آیا | ان سے |

فَاَخَذَتْهُمُ الصَّيْحَةُ مُصْبِحِيْنَ ﴿84﴾ فَمَآ اَغْنٰى عَنْهُمْ

پس انہیں بھی ایک گونج دار عذاب نے صبح ہوتے میں آ پکڑا۔ پس اُن کے کام نہ آسکا

| مَّا | كَانُوْا | يَكْسِبُوْنَ | وَ | مَا | خَلَقْنَا |
|---|---|---|---|---|---|
| جو | وہ تھے | وہ کمائی کرتے ہیں | اور | نہ | ہم نے پیدا کیا |

مَّا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ ﴿85﴾ وَمَا خَلَقْنَا

جو کسب وہ کیا کرتے تھے۔ اور ہم نے

| السَّمٰوٰتِ | وَ | الْاَرْضَ | وَ | مَا | بَيْنَهُمَآ | اِلَّا | بِالْحَقِّ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| آسمان (جمع) | اور | زمین | اور | جو | ان دونوں کے درمیان | سوائے، مگر | حق کے ساتھ |

السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَمَا بَيْنَهُمَآ اِلَّا بِالْحَقِّ ؕ

آسمانوں اور زمین کو اور جو کچھ ان کے درمیان ہے نہیں پیدا کیا

| وَ | اِنَّ | السَّاعَةَ | لَاٰتِيَةٌ | فَاصْفَحِ | الصَّفْحَ | الْجَمِيْلَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | یقیناً | ساعت | ضرور آنے والی ہے | پس تو درگزر کر | درگزر کرنا | بہت عمدہ طریق |

وَاِنَّ السَّاعَةَ لَاٰتِيَةٌ فَاصْفَحِ الصَّفْحَ الْجَمِيْلَ ﴿86﴾

مگر حق کے ساتھ اور ساعت ضرور آنے والی ہے۔ پس بہت عمدہ طریق پر درگزر کر۔

| اِنَّ | رَبَّكَ | هُوَ | الْخَلّٰقُ | الْعَلِيْمُ | وَ | لَقَدْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | تیرا ربّ | وہ | بہت با کمال خالق | صاحبِ علم | اور | یقیناً |

اِنَّ رَبَّكَ هُوَ الْخَلّٰقُ الْعَلِيْمُ ﴿87﴾ وَلَقَدْ

تیرا ربّ ہی یقیناً بہت با کمال خالق (اور) صاحبِ علم ہے۔ اور یقیناً

| اٰتَيۡنٰكَ | سَبۡعًا | مِّنَ | الۡمَثَانِىۡ | وَ | الۡقُرۡاٰنَ | الۡعَظِيۡمَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ہم نے تجھے دیا | سات | سے | بار بار دہرائی جانے والی | اور | قرآن | عظیم |

اٰتَيۡنٰكَ سَبۡعًا مِّنَ الۡمَثَانِىۡ وَالۡقُرۡاٰنَ الۡعَظِيۡمَ ﴿88﴾

ہم نے تجھے سات بار بار دہرائی جانے والی (آیات) اور قرآنِ عظیم عطا کئے ہیں۔

| لَا تَمُدَّنَّ | عَيۡنَيۡكَ | اِلٰى | مَا | مَتَّعۡنَا | بِهٖۤ | اَزۡوَاجًا | مِّنۡهُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تُو ہرگز نہ پھیلا | تیری دونوں آنکھیں | طرف | جو | ہم نے فائدہ دیا | اس کے ساتھ | گروہ (جمع) | ان میں سے |

لَا تَمُدَّنَّ عَيۡنَيۡكَ اِلٰى مَا مَتَّعۡنَا بِهٖۤ اَزۡوَاجًا مِّنۡهُمۡ

اپنی آنکھیں اس عارضی متاع کی طرف نہ پسار جو ہم نے ان میں سے بعض گروہوں کو عطا کی ہے

| وَ | لَا تَحۡزَنۡ | عَلَيۡهِمۡ | وَ | اخۡفِضۡ | جَنَاحَكَ | لِلۡمُؤۡمِنِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | تو غم نہ کر | ان پر | اور | تو جھکا دے | اپنے پر | مومنوں کے لئے |

وَلَا تَحۡزَنۡ عَلَيۡهِمۡ وَاخۡفِضۡ جَنَاحَكَ لِلۡمُؤۡمِنِيۡنَ ﴿89﴾

اور اُن پر غم نہ کھا اور مومنوں کے لئے اپنے (شفقت کے) پَر جھکا دے۔

| وَ | قُلۡ | اِنِّىۡۤ | اَنَا | النَّذِيۡرُ | الۡمُبِيۡنُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | تو کہہ دے | یقیناً میں | میں | ڈرانے والا | کھلا کھلا |

وَقُلۡ اِنِّىۡۤ اَنَا النَّذِيۡرُ الۡمُبِيۡنُ ﴿90﴾

اور کہہ دے کہ میں تو یقیناً ایک کھلا کھلا ڈرانے والا ہوں۔

| كَمَاۤ | اَنۡزَلۡنَا | عَلَى | الۡمُقۡتَسِمِيۡنَ | الَّذِيۡنَ | جَعَلُوا |
|---|---|---|---|---|---|
| جس طرح | ہم نے نازل کیا | پر، اوپر | باہم بٹ جانے والے | وہ لوگ | انہوں نے بنایا |

كَمَاۤ اَنۡزَلۡنَا عَلَى الۡمُقۡتَسِمِيۡنَ ﴿91﴾ الَّذِيۡنَ جَعَلُوا

(اس عذاب سے) جیسا ہم نے باہم بٹ جانے والوں پر نازل کیا تھا۔ جنہوں نے

| الۡقُرۡاٰنَ | عِضِيۡنَ | فَوَرَبِّكَ | لَنَسۡـَٔلَنَّهُمۡ | اَجۡمَعِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|
| قرآن | ٹکڑے ٹکڑے | پس تیرے ربّ کی قسم | ہم ان سے ضرور پوچھیں گے | سب، تمام |

الۡقُرۡاٰنَ عِضِيۡنَ ﴿92﴾ فَوَرَبِّكَ لَنَسۡـَٔلَنَّهُمۡ اَجۡمَعِيۡنَ ﴿93﴾

قرآن کو ٹکڑے ٹکڑے کر دیا۔ پس تیرے ربّ کی قسم! ہم یقیناً ان سب سے ضرور پوچھیں گے۔

| عَمَّا | كَانُوْا | يَعْمَلُوْنَ | فَاصْدَعْ | بِمَا | تُؤْمَرُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس سے جو | وہ تھے | وہ کرتے ہیں | پس توخوب کھول کر بیان کر | اس کو | تُوحکم دیا جاتا ہے |

عَمَّا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿94﴾ فَاصْدَعْ بِمَا تُؤْمَرُ

اس کے متعلق جو وہ کیا کرتے تھے۔ پس خوب کھول کر بیان کر جو تجھے حکم دیا جاتا ہے

الربع

| وَ | اَعْرِضْ | عَنِ | الْمُشْرِكِيْنَ | اِنَّا | كَفَيْنٰكَ | الْمُسْتَهْزِءِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | تو اعراض کر | سے | شرک کرنے والے | یقیناً ہم | ہم تجھے کافی ہیں | استہزاء کرنے والے |

وَاَعْرِضْ عَنِ الْمُشْرِكِيْنَ ﴿95﴾ اِنَّا كَفَيْنٰكَ الْمُسْتَهْزِءِيْنَ ﴿96﴾

اور شرک کرنے والوں سے اعراض کر۔ یقیناً ہم استہزاء کرنے والوں کے مقابل پر تجھے بہت کافی ہیں۔

| الَّذِيْنَ | يَجْعَلُوْنَ | مَعَ | اللّٰهِ | اِلٰهًا | اٰخَرَ | فَسَوْفَ | يَعْلَمُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ لوگ | وہ بناتے ہیں | ساتھ | اللہ | معبود | دوسرا | پس عنقریب | وہ جان لیں گے |

الَّذِيْنَ يَجْعَلُوْنَ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ ۚ فَسَوْفَ يَعْلَمُوْنَ ﴿97﴾

جنہوں نے اللہ کے ساتھ ایک دوسرا معبود بنالیا ہے پس عنقریب وہ جان لیں گے۔

| وَ | لَقَدْ | نَعْلَمُ | اَنَّكَ | يَضِيْقُ | صَدْرُكَ | بِمَا | يَقُوْلُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | یقیناً | ہم جانتے ہیں | کہ تو | وہ تنگ ہوتا ہے | تیرا سینہ | اس سے جو | وہ کہتے ہیں |

وَلَقَدْ نَعْلَمُ اَنَّكَ يَضِيْقُ صَدْرُكَ بِمَا يَقُوْلُوْنَ ﴿98﴾

اور یقیناً ہم جانتے ہیں کہ تیرا سینہ اُن باتوں سے تنگ ہوتا ہے جو وہ کہتے ہیں۔

| فَسَبِّحْ | بِحَمْدِ | رَبِّكَ | وَ | كُنْ | مِّنَ | السّٰجِدِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس تو تسبیح کر | تعریف کے ساتھ | تیرا ربّ | اور | تو ہو جا | سے | سجدہ کرنے والے |

فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ وَكُنْ مِّنَ السّٰجِدِيْنَ ﴿99﴾

پس اپنے ربّ کی حمد کے ساتھ تسبیح کر اور سجدہ کرنے والوں میں سے ہو جا۔

| وَ | اعْبُدْ | رَبَّكَ | حَتّٰى | يَاْتِيَكَ | الْيَقِيْنُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | تو عبادت کر | تیرا ربّ | یہاں تک کہ | وہ تیرے پاس آئے | موت، یقین |

وَاعْبُدْ رَبَّكَ حَتّٰى يَاْتِيَكَ الْيَقِيْنُ ﴿100﴾

اور اپنے ربّ کی عبادت کرتا چلا جا یہاں تک کہ تجھے یقین آجائے۔

ع 6 20 6

سُوْرَةُ النَّحْلِ مَكِّيَّةٌ وَّهِيَ مَعَ الْبَسْمَلَةِ مِائَةٌ وَّتِسْعٌ وَّعِشْرُوْنَ اٰيَةً وَّسِتَّةَ عَشَرَ رُكُوْعًا

سورہ نحل مکی سورت ہے اور اس کی بسم اللہ سمیت 129 آیات اور 16 رکوع ہیں۔

| بِسْمِ | اللّٰهِ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِيْمِ |
|---|---|---|---|
| نام کے ساتھ | اللہ | بن مانگے دینے والا | بار بار رحم کرنے والا |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ①

اللہ کے نام کے ساتھ جو بے انتہا رحم کرنے والا، بن مانگے دینے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| اَتٰۤى | اَمْرُ | اللّٰهِ | فَلَا تَسْتَعْجِلُوْهُ |
|---|---|---|---|
| وہ آ گیا | حکم | اللہ | پس تم اسے جلدی طلب نہ کرو |

اَتٰۤى اَمْرُ اللّٰهِ فَلَا تَسْتَعْجِلُوْهُ ؕ

اللہ کا حکم آنے ہی کو ہے پس اس کی طلب میں جلدی نہ کرو۔

| سُبْحٰنَهٗ | وَ | تَعٰلٰى | عَمَّا | يُشْرِكُوْنَ |
|---|---|---|---|---|
| وہ پاک ہے | اور | وہ بلند ہے | اس سے جو | وہ شرک کرتے ہیں |

سُبْحٰنَهٗ وَتَعٰلٰى عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ②

پاک ہے وہ اور بالا ہے اس سے جو وہ شرک کرتے ہیں۔

| يُنَزِّلُ | الْمَلٰٓئِكَةَ | بِالرُّوْحِ | مِنْ | اَمْرِهٖ | عَلٰى | مَنْ | يَّشَآءُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ اتارتا ہے | فرشتے | روح کے ساتھ | سے | اس کا حکم | پر، اوپر | جو | وہ چاہتا ہے |

يُنَزِّلُ الْمَلٰٓئِكَةَ بِالرُّوْحِ مِنْ اَمْرِهٖ عَلٰى مَنْ يَّشَآءُ

وہ اپنے حکم سے اپنے بندوں میں سے جس پر چاہے فرشتوں کو روح القدس کے ساتھ اتارتا ہے

| مِنْ | عِبَادِهٖۤ | اَنْ | اَنْذِرُوْۤا | اَنَّهٗ | لَاۤ | اِلٰهَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| سے | اس کے بندے | کہ | تم ڈراؤ | کہ وہ | نہیں | معبود |

مِنْ عِبَادِهٖۤ اَنْ اَنْذِرُوْۤا اَنَّهٗ لَاۤ اِلٰهَ

کہ خبردار کرو کہ یقیناً میرے سوا کوئی معبود نہیں

| اِلَّآ | اَنَا | فَاتَّقُوْنِ | خَلَقَ | السَّمٰوٰتِ |
|---|---|---|---|---|
| مگر | میں | پس تم مجھ سے ڈرو | اس نے پیدا کیا | آسمان (جمع) |

اِلَّآ اَنَا فَاتَّقُوْنِ ⓷ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ

پس مجھ ہی سے ڈرو۔ اس نے آسمانوں

| وَ | الْاَرْضَ | بِالْحَقِّ | تَعٰلٰى | عَمَّا | يُشْرِكُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | زمین | حق کے ساتھ | وہ بلند ہے | اس سے جو | وہ شرک کرتے ہیں |

وَ الْاَرْضَ بِالْحَقِّ ؕ تَعٰلٰى عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ⓸

اور زمین کو حق کے ساتھ پیدا کیا ہے۔ وہ بہت بالا ہے اس سے جو وہ شرک کرتے ہیں۔

| خَلَقَ | الْاِنْسَانَ | مِنْ | نُّطْفَةٍ | فَاِذَا | هُوَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس نے پیدا کیا | انسان | سے | نطفہ | پس اچانک | وہ |

خَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ نُّطْفَةٍ فَاِذَا هُوَ

اس نے انسان کو نطفہ سے پیدا کیا پھر اچانک وہ

| خَصِيْمٌ | مُّبِيْنٌ | وَ | الْاَنْعَامَ | خَلَقَهَا |
|---|---|---|---|---|
| جھگڑالو | کھلم کھلا | اور | مویشی (جمع) | اس نے اسے پیدا کیا |

خَصِيْمٌ مُّبِيْنٌ ⓹ وَ الْاَنْعَامَ خَلَقَهَا ۚ

کھلا کھلا جھگڑالو بن گیا۔ اور مویشیوں کو بھی اس نے پیدا کیا

| لَكُمْ | فِيْهَا | دِفْءٌ | وَّ | مَنَافِعُ | وَ | مِنْهَا | تَاْكُلُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تمہارے لئے | اس میں | گرمی کے سامان | اور | فوائد | اور | اس میں سے | تم کھاتے ہو |

لَكُمْ فِيْهَا دِفْءٌ وَّ مَنَافِعُ وَ مِنْهَا تَاْكُلُوْنَ ۠ ⓺

تمہارے لئے ان میں گرمی حاصل کرنے کے سامان ہیں اور بہت سے فوائد ہیں اور ان میں سے بعض کو تم کھاتے (بھی) ہو۔

| وَ | لَكُمْ | فِيْهَا | جَمَالٌ | حِيْنَ | تُرِيْحُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | تمہارے لئے | اس میں | خوبصورتی | جب | تم شام کو چرا کر لاتے ہو |

وَلَكُمْ فِيْهَا جَمَالٌ حِيْنَ تُرِيْحُوْنَ

اور تمہارے لئے ان میں خوبصورتی ہے جب تم انہیں شام کو چرا کر لاتے ہو

| اَثْقَالَكُمْ | تَحْمِلُ | وَ | تَسْرَحُوْنَ | حِيْنَ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|
| تمہارے بوجھ | وہ اٹھاتی ہے | اور | تم صبح کے وقت چرنے کے لئے کھلا چھوڑتے ہو | جب | اور |

وَحِيْنَ تَسْرَحُوْنَ ⑦ وَتَحْمِلُ اَثْقَالَكُمْ

اور جب تم انہیں (صبح) چرنے کے لئے کھلا چھوڑ دیتے ہو۔ اور وہ تمہارے بوجھ اٹھائے ہوئے

| اِلَّا | بٰلِغِيْهِ | لَّمْ تَكُوْنُوْا | بَلَدٍ | اِلٰى |
|---|---|---|---|---|
| مگر، سوائے | اس تک پہنچنے والے | تم نہیں تھے | بستی، شہر | طرف |

اِلٰى بَلَدٍ لَّمْ تَكُوْنُوْا بٰلِغِيْهِ اِلَّا

ایسی بستی کی طرف چلتے ہیں جسے تم جانوں کو مشقت میں ڈالے

| رَّحِيْمٌ | لَرَءُوْفٌ | رَبَّكُمْ | اِنَّ | الْاَنْفُسِ | بِشِقِّ |
|---|---|---|---|---|---|
| بار بار رحم کرنے والا | بہت ہی مہربان | تمہارا ربّ | یقیناً | جان (جمع) | مشقت کے ساتھ |

بِشِقِّ الْاَنْفُسِ ۭ اِنَّ رَبَّكُمْ لَرَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ⑧

بغیر نہیں پہنچ سکتے۔ یقیناً تمہارا ربّ بہت ہی مہربان (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| لِتَرْكَبُوْهَا | الْحَمِيْرَ | وَ | الْبِغَالَ | وَ | الْخَيْلَ | وَّ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تا کہ تم اس پر سواری کرو | گدھے | اور | خچر (جمع) | اور | گھوڑے | اور |

وَّالْخَيْلَ وَالْبِغَالَ وَالْحَمِيْرَ لِتَرْكَبُوْهَا

اور گھوڑے اور خچر اور گدھے (پیدا کئے) تا کہ تم ان پر سواری کرو

| تَعْلَمُوْنَ | لَا | مَا | يَخْلُقُ | وَ | زِيْنَةً | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تم جانتے ہو | نہیں | جو | وہ پیدا کرے گا | اور | زینت | اور |

وَزِيْنَةً ۭ وَيَخْلُقُ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ⑨

اور (وہ) بطور زینت (بھی) ہوں۔ نیز وہ (تمہارے لئے) وہ بھی پیدا کرے گا جسے تم نہیں جانتے۔

| وَ | السَّبِيْلِ | قَصْدُ | اللّٰهِ | عَلَى | وَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | راہ، راستہ | بتانا، دکھانا | اللہ | پر، اوپر | اور |

وَعَلَى اللّٰهِ قَصْدُ السَّبِيْلِ وَ

اور سیدھی راہ دکھانا اللہ پر (بندوں کا) حق ہے جبکہ

| مِنْهَا | جَآئِرٌ | وَ | لَوْ | شَآءَ | لَهَدٰىكُمْ | اَجْمَعِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اس میں سے | ٹیڑھا | اور | اگر | اس نے چاہا | ضرور وہ تم کو ہدایت دے دیتا | سب، تمام |

مِنْهَا جَآئِرٌ ۭ وَلَوْ شَآءَ لَهَدٰىكُمْ اَجْمَعِيْنَ ﴿10﴾

اُن (راہوں) میں سے بعض ٹیڑھی بھی ہیں۔ اور اگر وہ چاہتا تو ضرور تم سب کو ہدایت دے دیتا۔

| هُوَ | الَّذِيْٓ | اَنْزَلَ | مِنَ | السَّمَآءِ | مَآءً | لَّكُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ، وہی | وہ جو | اس نے اتارا | سے | آسمان، بادل | پانی | تمہارے لئے |

هُوَ الَّذِيْٓ اَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً لَّكُمْ

وہی ہے جس نے تمہارے لئے آسمان سے پانی اتارا

| مِّنْهُ | شَرَابٌ | وَّ | مِنْهُ | شَجَرٌ | فِيْهِ | تُسِيْمُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اس میں سے | پینے کا سامان | اور | اس میں سے | درخت، پودے | اس میں | تم (مویشی) چراتے ہو |

مِّنْهُ شَرَابٌ وَّمِنْهُ شَجَرٌ فِيْهِ تُسِيْمُوْنَ ﴿11﴾

اس میں پینے کا سامان ہے اور اسی سے پودے نکلتے ہیں جن میں تم (مویشی) چراتے ہو۔

| يُنْۢبِتُ | لَكُمْ | بِهِ | الزَّرْعَ | وَ | الزَّيْتُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ اگاتا ہے | تمہارے لئے | اس کے ساتھ | کھیتی | اور | زیتون |

يُنْۢبِتُ لَكُمْ بِهِ الزَّرْعَ وَالزَّيْتُوْنَ

وہ تمہارے لئے اس کے ذریعہ سے کھیتی نکالتا ہے اور زیتون

| وَ | النَّخِيْلَ | وَ | الْاَعْنَابَ | وَ | مِنْ | كُلِّ | الثَّمَرٰتِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | کھجور (جمع) | اور | انگور (جمع) | اور | سے | ہر ایک | پھل (جمع) |

وَالنَّخِيْلَ وَالْاَعْنَابَ وَمِنْ كُلِّ الثَّمَرٰتِ ۭ

اور کھجور اور انگور اور ہر قسم کے پھل۔

| اِنَّ | فِيْ | ذٰلِكَ | لَاٰيَةً | لِّقَوْمٍ | يَّتَفَكَّرُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | میں | یہ | ضرور نشان | قوم کے لئے | وہ غور کرتے ہیں |

اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيَةً لِّقَوْمٍ يَّتَفَكَّرُوْنَ ﴿12﴾

یقیناً اس میں ایسی قوم کے لئے جو غور کرتی ہے بہت بڑا نشان ہے۔

| وَ | سَخَّرَ | لَكُمُ | الَّيۡلَ | وَ | النَّهَارَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | اس نے مسخر کیا | تمہارے لئے | رات | اور | دن |

وَسَخَّرَ لَكُمُ الَّيۡلَ وَالنَّهَارَ ۙ

اور اس نے تمہارے لئے رات کو اور دن کو

| وَ | الشَّمۡسَ | وَ | الۡقَمَرَ | وَ | النُّجُوۡمُ | مُسَخَّرٰتٌۢ | بِاَمۡرِهٖ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | سورج | اور | چاند | اور | ستارے | مسخّر کئے گئے | اس کے حکم کے ساتھ |

وَالشَّمۡسَ وَالۡقَمَرَ ؕ وَالنُّجُوۡمُ مُسَخَّرٰتٌۢ بِاَمۡرِهٖ ؕ

اور سورج اور چاند کو مسخّر کیا اور ستارے بھی اسی کے حکم سے مسخّر ہیں۔

| اِنَّ | فِىۡ | ذٰلِكَ | لَاٰيٰتٍ | لِّقَوۡمٍ | يَّعۡقِلُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | میں | یہ | ضرور نشانات ہیں | قوم کے لئے | وہ عقل کرتے ہیں |

اِنَّ فِىۡ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوۡمٍ يَّعۡقِلُوۡنَ ۙ (13)

یقیناً اس میں ایسی قوم کے لئے جو عقل رکھتی ہے بہت بڑے نشانات ہیں۔

| وَ | مَا | ذَرَاَ | لَكُمۡ | فِى | الۡاَرۡضِ | مُخۡتَلِفًا | اَلۡوَانُهٗ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جو | اس نے پیدا کیا | تمہارے لئے | میں | زمین | مختلف | اس کے رنگ |

وَمَا ذَرَاَ لَكُمۡ فِى الۡاَرۡضِ مُخۡتَلِفًا اَلۡوَانُهٗ ؕ

اور جو مختلف اقسام کی چیزیں اس نے تمہارے لئے زمین میں پیدا کی ہیں (وہ سب تمہارے لئے مسخر ہیں)۔

| اِنَّ | فِىۡ | ذٰلِكَ | لَاٰيَةً | لِّقَوۡمٍ | يَّذَّكَّرُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | میں | وہ | ضرور نشان ہے | قوم/لوگوں کے لئے | وہ نصیحت پکڑتے ہیں |

اِنَّ فِىۡ ذٰلِكَ لَاٰيَةً لِّقَوۡمٍ يَّذَّكَّرُوۡنَ (14)

اس میں نصیحت پکڑنے والے لوگوں کے لئے یقیناً بہت بڑا نشان ہے۔

| وَ | هُوَ | الَّذِىۡ | سَخَّرَ | الۡبَحۡرَ | لِتَاۡكُلُوۡا | مِنۡهُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ | وہ جو | اس نے مسخر کیا | سمندر | تا کہ تم کھاؤ | اس سے |

وَهُوَ الَّذِىۡ سَخَّرَ الۡبَحۡرَ لِتَاۡكُلُوۡا مِنۡهُ

اور وہی ہے جس نے سمندر کو مسخر کیا تا کہ تم اس میں سے

